## دو چیزوں کی ضرورت

اور یہ باب از حد فائدہ مند ہے مگر اس میں دو چیزوں کی بے حد ضرورت ہے اول فقہ نفس (یعنی اپنی اپنی طبیعت و مذاق سے پوری واقفیت) دوم کسی چیز کی ذاتی اور عارضی فضیلت کہ کون سی چیز بذاتہ افضل ہے اور کون سی کسی عارضہ کی وجہ سے تا کہ وہ حق بقدر رسید کے اصول پر عملدر آمد کر سکے۔ اور ہر چیز کو اس کے مناسب موقعہ و محل میں رکھ سکے۔ کیونکہ جو کام آنکھ دے سکتی ہے وہ ٹانگ نہیں دے سکتی۔ جہاں پانی کام دیتا ہے وہاں گوشت اور شوربہ کام نہیں آ سکتا۔ بہر صورت حفظ مراتب بڑا کامل حکمت و دانشمندی ہے جس پر اوامر و نواہی کا نظام چل رہا ہے۔ وَاللّٰهُ تَعَالٰی الْمُوَفِّقُ. (مترجم)

## ایک مثال

اسی طرح بعض اوقات کپڑوں کے لئے سجی و صابون فائدہ مند ہوتے ہیں اور کبھی تجمیر و عرق گلاب اور خوشبو لگانا۔

## تسبیح یا استغفار میں سے زیادہ مفید

ایک روز میں (ابن قیم) نے شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمۃ اللہ کو واقعہ سنایا کہ کسی عالم سے دریافت کیا گیا۔ انسان کے لئے تسبیح زیادہ فائدہ مند ہے یا استغفار زیادہ مفید ہے۔ اس نے جواب دیا کپڑا صاف ستھرا ہو تو عرق گلاب اور بخورات مفید تر ہیں لیکن اگر میلا کچیلا ہو تو گرم پانی اور صابون بہتر ہوتا ہے۔ شیخ الاسلام نے مجھے فرمایا بخورات و عرق گلاب اور خوشبویات کجا؟ جب کہ کپڑے ہر وقت میل کچیل سے غلیظ اور گندے ہی رہتے ہوں؟

اسی طرح سورہ اخلاص کو لے لیجئے وہ تہائی قرآن کے برابر ہے اس کے باوجود آیات میراث خلع وطلاق وعدت کے قائم مقام نہیں ہو سکتی بلکہ یہی آیات اپنے اپنے مناسب موقعہ و محل اور ضرورت واحتیاج کے لحاظ سے سورہ اخلاص کی تلاوت سے کہیں زیادہ فائدہ مند ہیں۔

## نماز فرداً تلاوت قرآن اور ذکر دعاء سے افضل ہے

پھر چونکہ نماز قرأت قرآن اور ذکر اور دعا تینوں چیزوں پر مشتمل ہے اور اجزاءِ عبودیت کی جامع ہے اور ان تمام قرأت واذکار اور اجزاء عبودیت کے ساتھ ساتھ مزید براں تمام اعضاء ارکان کی عبودیت وعبادات کی بھی جامع ہے اس بنا پر فرداً فرداً قرأتِ قرآن اور ذکر ودعا ہر ایک سے افضل واعلیٰ ہے۔

اس لئے یہ از حد نافع وفائدہ مند اصول ہے جو انسان پر مراتب اعمال کی معرفت کے دروازے کھول دیتا ہے اور خوبی یہ ہے کہ یہ اصول انسان پر روز روشن کی طرح واضح کر دیتا ہے کہ فلاں عمل کا موقعہ ومحل فلاں ہے۔ تا کہ انسان افضل کو چھوڑ کر مفضول میں لگ کر شیطان کو خوش نہ کرتا پھرے۔ یا فضل میں اتنا منہمک نہ ہو جائے کہ مفضول کو بالکل ہی نظر انداز کر دے حالانکہ اس کے لئے وہی وقت موزوں تر ہو اور وہ اسی وہم وگمان میں مفضول کو چھوڑ کر افضل کے پیچھے پڑ جائے کہ اس میں اجر وثواب زیادہ ہے اور اس میں کم اور اس کا خیال تک ترک کر دے۔ بہر صورت یہ چیز مراتب اعمال ومقاصد اعمال کی واقفیت ہر عمل کو اپنے اپنے مناسب موقعہ ومحل میں بجا لانے کی دانش ومحتاج ہے تا کہ انسان فوت شدہ کی تلافی کر سکے اور دوبارہ نقصان نہ کر بیٹھے کیونکہ اگر مفضول کو چھوڑ دے گا تو اس کا تدارک نہیں ہو سکے گا۔ لہذا مفضول کو بجا لانا بھی از حد ضروری ہے اس کی مثال یہ ہے کہ انسان قرآن کریم کی تلاوت کر رہا ہو اور کوئی شخص آ کر سلام کہے یا چھینک مارے تو قرأت قرآن فاضل کو ترک کر کے سلام اور چھینک کا جواب دے دے۔ اگرچہ یہ مفضول ہے اور تلاوتِ قرآن افضل۔ کیونکہ اس میں اسے کوئی دقت نہیں کہ مفضول کو بھی ادا کرے اور دوبارہ افضل کو بھی پہلے کی طرح لگا تار کرتا چلا جائے بخلاف اینکہ وہ قرأت کرتا رہے اور سلام یا چھینک کا جواب دینے کی مصلحت فوت کر بیٹھے اسی طرح باقی اعمال کا حال ہے۔ واللہ تعالٰی المُوَفِّقُ۔

**دنیا و آخرت کی تمام بھلائیوں کے لئے بہترین نسخہ**

# درودِ پاک

اللّٰھم صل علی محمد
وعلی آل محمد
کما صلیت علی ابراہیم
وعلی آل ابراہیم
انک حمید مجید

اللّٰھم بارک علی محمد وعلی آل محمد
کما بارکت علی ابراہیم وعلی آل ابراہیم
انک حمید مجید

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس نے مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا، اس کے دس گناہ معاف ہوں گے اور اس کے دس درجات بلند کئے جائیں گے۔ (سنن نسائی)